پنجم : یہ کہ جو اس کو اپنے پاس رکھے اور ہر روز تین مرتبہ پڑھے اور جو پڑھنا نہ جانتا ہو، دوسرے سے پڑھوائے اور چپ سنے اور اعتقاد سے ہر صبح کو اس کو دیکھے، انشاء اللہ تعالےٰ حضرت غوث الثقلین کو خواب میں دیکھے اور اُمراء اور بادشاہ کا مقبول ہو۔

ششم : یہ کہ جس نیت اور مقصد کے واسطے پڑھے مراد حاصل ہو لیکن چاہیئے کہ اعتقاد درست ہو اور شروع سے پہلے کچھ شیرینی پر فاتحہ حضرت کی دے اور پڑھنے سے پہلے یہ درود شریف پڑھے :

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ مَنْبَعِ الْعِلْمِ وَ الْحِلْمِ وَ الْحِکَمِ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ وَصَلِّ عَلَیْہِ۔

نوٹ : اس ترجمہ کا سن طباعت اور مترجم کا نام درج نہیں ہے۔

۱۰۔ شرح قصیدہ غوثیہ : از مولانا خواجہ احمد حسین خاں امروہوی مجمع السلاسل (م ۱۳۶۱ھ) خلیفہ امام اہل سنت اعلیٰ حضرت بریلوی (رحمہما اللہ تعالےٰ) شرح اردو نثر اور قصیدہ کا ترجمہ اردو اور فارسی اشعار میں ہے۔ یہ شرح ۱۹۰۸ء/۱۳۲۶ھ میں مطبع ریاضی امروہہ سے طبع و شائع ہوئی۔ [۱]

۱۱۔ العصیدۃ الیوسفیہ لقاری القصیدۃ الغوثیہ : تالیف حضرت مولانا محمد اعظم

---

[۱] مکتوب محترمہ پاشاہ بیگم صاحبہ دختر مصنف بنام راقم الحروف۔

قادری نوشاہی علیہ الرحمۃ ساکن میر دوال ضلع شیخوپورہ (م ۱۳۷۵ھ) صفحات ۱۰۴، مطبوعہ لاہور، سن طباعت ۱۳۴۲ھ۔

یہ شرح بھی اپنی نوعیت کی بے مثال شرح ہے۔ اس میں خاص خوبی یہ ہے کہ حضرت غوث پاک کے جن جن فقرات کو معترضین نے صرف دعاوی قرار دیا ہے، فاضل مصنف نے ان فقرات کو احادیث سے لفظاً و معنیً اور آثار صحابہ و سلف صالحین سے نقلاً صحیحاً مطابق کر دکھایا ہے، قول بہ قول، عمل بہ عمل۔

یہ شرح عرصہ سے نایاب تھی، اب اسے ہمارے دوست قاری محمد اسلم سلیم نوشاہی، ادارہ معارف نوشاہیہ اعظمیہ، مرید کے منڈی ضلع شیخوپورہ سے طبع کر رہے ہیں جو عنقریب منصۂ شہود پر جلوہ گر ہو جائے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔

۱۲۔ تحفۂ محبوب سبحانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی المعروف شرح قصیدۂ غوثیہ: از مولانا محمد نظام الدین ملتانی ثم وزیرآبادی، صفحات ۳۲، سن تصنیف ۱۳۵۲ھ، مطبوعہ لاہور۔

اس شرح کی کیفیت یہ ہے کہ قصیدہ کا پنجابی اشعار میں ترجمہ دیا گیا ہے اور اردو میں توضیح کی گئی ہے اور آخر میں مختصر شرح لکھی ہے۔

۱۳۔ قصیدہ غوثیہ، منظوم اردو ترجمہ، از حاجی شمس الدین شائق ایڈیٹر، عرف شمس الہند صوفی معنوی لاہوری (م ۱۹۳۶ء) صفحات ۸، بار اول ۱۹۳۰ء میں کوآپریٹو سٹیم پرنٹنگ پریس لاہور میں چھپا۔

ذیل میں چار ایسے شروح و تراجم کا ذکر کیا جاتا ہے جن کے مصنفین کے نام اور زمانہ تصنیف معلوم نہیں ہو سکا:-

۱۴۔ شرح قصیدہ عبدالقادر ، قاہرہ دار الکتب ۹۱۰ ترکیہ فارسی د مخطوطات ۱/۳/۳۴۲)۔ لے

۱۵۔ شرح قصیدہ ، مجلس ۳۷۰۷/۵ ۔ مورخ ۱۲۴۳ ۔ لے

۱۶۔ شرح قصیدہ غوثیہ ۔ مخزونہ پنجاب پبلک لائبریری نمبر ۴۲، ۲۹۷۔ قا ، اوراق ۳۷۔ لے

۱۷۔ شرح قصیدہ غوثیہ ۔ مخزونہ کتاب خانہ گنج بخش راولپنڈی (پاکستان) اوراق ۴۴ ، نمبر ۲۹۰/۱۵۷ ۔ لے

۱۸۔ شرح قصیدہ غوثیہ خطی فارسی ، اوراق ۱۵ ۔ منظوم ترجمہ اور منثور شرح ہے۔ ش

---

مجمل سوانح حضور پر نور قطب الاقطاب غوث الغیاث فرد الاحباب قطب الاکمل الاشرف غوث الاعظم الارفع غوث الثقلین غیث الکونین امام الفریقین عالم الربانی قطب الفردانی غوث الصمدانی محبوب سبحانی محی الدین ابو محمد عبد القادر

# الحسنی والحسینی الجیلانی قدس اللہ سرہٗ العزیز

## مقالہ اولیٰ

### ولادت

آپ کا تولد سنہ ۴۷۰ھ میں قصبہ بلق پرگنہ جیلان میں (جب کہ آپ کی والدہ ماجدہ کی عمر ساٹھ سال کی تھی) ہوا۔ اسی وجہ سے آپ بہ لقب جیلانی مشہور ہوئے۔ حقیقت میں اس عمر کی عصمت پناہ عفت پرور بی بی سے قطب زمان کا پیدا ہونا [۱] قَالَ رَبِّ اَنّٰی یَكُوْنُ لِیْ غُلٰمٌ وَّ قَدْ بَلَغَنِیَ الْكِبَرُ وَامْرَاَتِیْ عَاقِرٌ قَالَ كَذٰلِكَ اللّٰهُ یَفْعَلُ مَا یَشَآءُ کی تصدیق ہے۔ آپ نے ماہ رمضان میں بزمانہ شیرخواری دن کے وقت کبھی والدہ ماجدہ کا دودھ نہیں پیا تھا۔ چنانچہ یہ واقعہ یہاں تک مسلم ہوا کہ ایک دفعہ رویت ہلال رمضان میں اختلاف واقع ہوا۔ لوگوں نے حضرت کی والدہ ماجدہ سے دریافت کیا۔ تو انہوں نے فرمایا۔ کہ آج آپ نے دودھ نہیں پیا۔ سب نے یہ خیال کر کے کہ اگر چاند نہ ہوتا تو حضرت دودھ پیتے روزہ رکھا یہ واقعہ [۲] یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَیْكُمُ الصِّیَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِیْنَ

---

[۱] زکریا نے کہا بارخدایا مجھے کس طرح بیٹا عطا ہوگا۔ حالانکہ میں بوڑھا ہوگیا ہوں اور میری بیوی بانجھ ہوگئی ہے۔ جبرئیل نے جواب دیا کہ پروردگار کا حکم اسی طرح ہے (تعجب مت کر) خدا تعالیٰ جس طرح چاہے کر سکتا ہے پ ۳-۶ ۔

[۲] اے ایمان والے فرض کیا گیا ہے تم پر روزہ (رمضان کا) جس طرح تم سے پہلی امتوں پر فرض کیا گیا تھا۔ تاکہ تم ڈرو۔

مِنۡ قَبۡلِکُمۡ لَعَلَّکُمۡ تَتَّقُوۡنَ ۝ کا مظہر ہے۔

فِی الۡمَھۡدِ یَنۡطِقُ عَنۡ سَعَادَۃِ جَدِّہٖ  اَثَرُ النَّجَابَۃِ سَاطِعُ الۡبُرۡھَانِ[۱]

حضرت کا شجرہ نسب پدری یہ ہے۔

حضرت شیخ محی الدین ابو محمد عبد القادر بن ابی صالح (جنگی دوست) ابن عبد اللہ بن یحییٰ الزاہد بن محمد بن داؤد بن موسیٰ بن عبد اللہ بن موسی الجون بن عبد اللہ المحض المجل بن الحسن المثنیٰ بن الحسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین

شجرۂ نسب مادری یہ ہے۔

حضرت کی والدہ ماجدہ کا نام فاطمہ کنیت اُمّ الخیر لقب امۃ الجبار تھا۔ فاطمہ بنت ابی عبد اللہ الصومعی الزاہد بن ابی جمال بن سید محمد بن سید ابی محمود بن سید طاہر بن ابی عطا بن سید عبد اللہ بن سید ابی کمال بن سید عیسیٰ بن علاؤ الدین بن سید محمد بن سید علی العریضی بن الامام جعفر الصادق بن محمد باقر بن علی زین العابدین بن الحسین بن الامام علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

# مقالۂ ثانیہ

## تعلیم

آنحضرت نے ابتدائی تعلیم اپنے مولد میں پائی۔ بعد ازاں ابو سعید المخزومی (جو بغداد میں مجتہد عصر تھے) و ابو بکر احمد بن المظفر بن سوس وغیرہ فضلائے نامدار سے ظاہری و باطنی علوم میں کمال حاصل کیا۔ اور حماد الدباس کی صحبت سے مستفیض ہوئے

[۱] گہوارہ میں سعادت جدی کا اظہار کرتا ہے۔ شرافت کا اثر نہایت ہی واضح ہے۔

۵۲۱ھ میں مجلس تلقین منعقد ہوئی اور چشمہ عرفان و ہدایت سے ایک عالم کو سیراب فرمایا۔ جب ابو سعید المخزومی نے انتقال کیا۔ تو آپ اُن کی جگہ ۵۲۸ھ میں مسندِ تدریس پر جلوہ گر ہوئے۔

حضرت کا سلسلہ طریقت یہ ہے۔

شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی عن ابی سعید المخزومی عن شیخ الاسلام ابی الحسن علی بن محمود الہکاری عن ابی الفرح الطرسوسی عن ابی الفضل عبد الواحد بن عبد العزیز التمیمی عن الشیخ الکبیر العارف باللہ ابی بکر دلف بن جحذر الشبلی عن سید الطائفہ ابی القاسم الجنید البغدادی عن السری السقطی عن المعروف الکرخی عن داؤد الطائی عن حبیب العجمی عن الحسن البصری عن الامام علی بن ابی طالب عن ابن عمّہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن امین الوحی جبرائیل علیہ السلام عن مَنْ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ۔

# مقالۂ ثالثہ

## حلیہ مبارک

گندم گوں۔ منوّر رخسار۔ میانہ قد۔ سیاہ چشم۔ کشادہ پیشانی۔ دُبلا پتلا جسم۔ مدوّر و پیوستہ ابرو۔ بلند بینی۔ ہاتھ پاؤں خوبصورت۔ ریش مبارک گھنی اور لمبی۔ بلند آواز۔ چہرہ پر جاہ و جلال برستا تھا۔ لوگ دیکھ کر مرعوب ہوتے تھے۔

## لباس و سواری

فقیہوں اور مجتہدوں کی طرح۔ "درویش صفت باش و کلاہِ تتری دار"۔ عمامہ

وعبا وچادر اوڑھتے۔ لباس ہمیشہ قیمتی۔ نفیس اور پاکیزہ زیب تن فرماتے۔ بالعموم قاطر پر سوار ہوتے تھے۔

## اخلاق۔عادات

آپ بہت متواضع۔ تسخی۔ علما و طلباء کے دوست۔ فکر۔ ذکر میں مشتغل بردبار۔ شب زندہ دار۔ مستجاب الدعوات۔ صادق الوعد۔ شریعت کے پابند۔ اوامر و نواہی میں غیور۔ اور سخت گیر تھے۔ خوفِ خدا سے اکثر روتے تھے۔ دل آپ کا نرم اور زبان فصیح تھی۔ دین و ملت کے حامی۔ اپنے ہاتھ کی کمائی سے روٹی کھاتے۔

# مقالہ رابعہ

## عبادت و زہد

شیخ عبداللہ بن ابی الفتح ہروی روایت کرتے ہیں کہ میں آنحضرت قدس اللہ سرہٗ کی خدمت میں چالیس برس رہا۔ آپ ہمیشہ باوضو رہتے۔ اور اکثر ایسا ہوتا کہ صبح کی نماز عشا کے وضو سے پڑھتے۔ ہر وضو کے بعد دو رکعت تحیۃ الوضو ادا کرتے۔ عشا کی نماز کے بعد ایک حجرہ میں تشریف لے جاتے جس میں کوئی شخص نہیں جا سکتا تھا۔ تمام رات نوافل و اوراد میں مصروف رہتے۔ اور صبح نماز کے لئے باہر تشریف لاتے۔ رات کے وقت کوئی شخص آپ کے پاس نہیں جا سکتا تھا۔ کئی دفعہ خلیفہ وقت کسی استدعا کے لئے رات کو حاضر ہوا۔ مگر صبح تک اس کو باریابی نصیب نہ ہوئی۔ آپ کبھی کسی خلیفہ یا امیر کے پاس نہیں گئے۔ خلیفۂ وقت کے احکام اگر خلاف شریعت ہوتے۔ یا کوئی ظالم کسی عہدہ پر مقرر کیا جاتا تو منبر

پر خلیفۂ وقت کو نصیحت کرتے جس کی تعمیل فوراً ہوتی ۔ جمعہ کے دن جامع بغداد میں آتے ۔ بازاروں میں لوگ دورویہ صف بستہ زیارت وطلب دُعا کے لئے منتظر ہوتے ۔ جب جامع میں قدم رکھتے تو اُن کے ہاتھ پر بوسہ دینے کے لئے چاروں طرف سے لوگ دوڑتے ۔ آپ نے لوگوں کے سامنے نہ کبھی تھوکا نہ کھنکارا نہ ناک صاف کی ۔ نہ جمائی لی نہ چھینکا ۔ مگر ایک دفعہ ایسا اتفاق ہوا کہ حضرت نے بے اختیار چھینک لی چاروں طرف سے یَرْحَمُكَ اللّٰهُ وَيَرْحَمُنَا بِكَ کی آواز جامع میں گونج اٹھی ۔ خلیفۂ وقت مستنجد بامر اللہ موجود تھا ۔ بارگاہ حضرت غوث الثقلین میں لوگوں کی ارادت کو دیکھ کر حیران رہ گیا ۔ اور اُس کے دل پر خوف طاری ہوا ۔ باوجود اس قدر اتقاء و ورع کے عجز کا یہ عالم تھا کہ شیخ سعدیؒ گلستاں میں لکھتے ہیں " شیخ عبدالقادر گیلانی را دیدند (رحمۃ اللہ علیہ) در حرم کعبہ روئی بر حصا نہادہ بودو مے گفت اے خدا ببخشا ۔ اگر مستوجب عقوبتم مرا در روز قیامت نابینا برانگیز تا در روئے نیکاں شرمسار نباشم ۔ قطعہ

روئے بر خاکِ عجز میگویم ہر سحر گہ کہ یاد مے آید
اے کہ ہرگز فراموشت نہ کنم ہیچت از بندہ یاد مے آید

# مقالۂ خامسہ

## اولاد

آنحضرت قدس اللہ سرہٗ کی اولاد اُنچاس نفوس تھے جس میں سے ستائیس صاحبزادے اور بائیس صاحبزادیاں تھیں جن میں سے بموجب اَلْوَلَدُ سِرٌّ

لہ خدا آپ پر رحمت کرے اور آپ کے باعث ہم پر رحمت ہو ۔ ۱۲

یا بیٹے۔ اکثر اولیاء و فضلا تھے۔ مشہور یہ ہیں۔ شیخ عبدالرزاق۔ شیخ عبدالوہاب شیخ عیسٰے۔ شیخ عبدالعزیز۔ شیخ عبدالجبار۔ شیخ ابراہیم۔ شیخ محمد۔ شیخ عبداللہ۔ شیخ یحیٰی۔ شیخ موسیٰ جنہوں نے حضرت سے تعلیم پائی۔

# مقالہ سادسہ

## جامعیت علوم

آپ ہر ایک علوم ظاہری و باطنی میں ید طولیٰ اور مجتہدانہ ملکہ رکھتے تھے خصوصاً فقہ حدیث۔ تفسیر اور تصوّف وغیرہ کے اس قسم کے دقائق و حقائق بیان فرماتے تھے۔ کہ دُور دُور سے نامور فضلاء حاضر ہو کر حلقۂ درس میں شامل ہوتے۔ اور جس مسئلہ پر تقریر کرتے فصاحت و بلاغت نثار ہوتی تھی۔ عربی و فارسی دونو زبانوں میں آپ کی تصنیفات کے جواہر آبدار ملتے ہیں آپ کا مذہب حنبلی تھا۔ اور شافعی و حنبلی فقیہوں کے مقتدا و امام تھے +

# مقالہ سابعہ

## تصانیف

آپ کی تصنیف مختلف علوم میں ہے اُن میں سے مشہور کتابیں یہ ہیں۔ غنیۃ الطالبین۔ فتوح الغیب۔ جلاء الخاطر فی الباطن والظاہر۔ الفتح الربانی والفیض الرحمانی۔ مکاتب عربیہ و فارسیہ قصیدہ خمریہ (جس کی شرح کی عزت اس عقیدت کیش کو عطا کی گئی ہے قصیدہ الباز الاشہب (جس کی شرح انشاء اللہ تعالیٰ

بعد میں دربار غوثیہ میں پیش کی جائیگی۔

# مقالہ ثامنہ

## کرامات و خوارق

حضرت قدس سرہ کی کرامات و کمالات اس قدر مشہور و معروف ہیں اور سینکڑوں کتابوں میں جمع کیے گئے ہیں کہ تفصیل و تشریح سے مستغنی ہیں۔ میں اس شعر کو تفصیل کے لئے کافی خیال کرتا ہوں۔

حسن یوسف دم عیسے ید بیضا داری — آنچہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

# مقالہ تاسعہ

## وفات آنحضرت قدس سرہٗ

آنحضرت شنبہ کی رات ۱۰ ربیع الثانی ۵۶۱ھ کو شہر بغداد میں واصل باللہ ہوئے[۱] مگر آپ کا آفتاب فیضان ہمیشہ کے لئے ہم پر تاباں و درخشاں ہے۔

اَفَلَتْ شُمُوْسُ الْاَوَّلِیْنَ وَشَمْسُنَا — اَبَدًا عَلٰی فَلَکِ الْعُلَا لَا تَغْرُبُ

آپکے جنازہ میں شہر بغداد اور اُس کے گرد و نواح دیہات سے ہزاروں آدمی شامل ہوئے۔ اور نماز جنازہ آنحضرت قدس سرہٗ کے صاحبزادہ عبدالوہابؒ نے پڑھائی۔ اور مدرسہ ابوسعید المخزومی میں (جہاں آنحضرت تدریس فرماتے تھے) مدفون ہوئے۔ اس وقت تک حضرت کا مقبرہ ملجا و ماوائے خلائق ہے۔

---

۱۔ آنحضرت کی عمر اکانوے سال تھی۔ عشق سے آنحضرت کا سال تولد اور معشوق الٰہی ۵۶۱ھ سے وصال اور کمال سے تعداد سنین عمر واضح ہے۔

# فرمانِ غوث الاعظمؒ

مَنْ اِسْتَغَاثَہٗ بِیْ فِیْ کُرْبَۃٍ کَشَفْتُ عَنْہُ وَمَنْ نَادٰی بِاسْمِیْ فِیْ شِدَّۃٍ فَرَجْتُ عَنْہُ وَمَنْ تَوَسَّلَ اِلَی اللّٰہِ بِیْ حَاجَۃً قُضِیَتْ حَاجَتُہٗ۔

جو کوئی مصیبت میں مجھ سے فریاد کرے یا مجھ کو پکارے تو میں اس کی مصیبت کو دور کر دوں گا اور جو کوئی میرے توسل سے اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرے گا۔ تو اللہ کریم جل جلالہٗ اس کی حاجت کو پورا کر دے گا۔

(قلائد الجواہر صفحہ ۳۶)

# آداب تلاوتِ قصیدہ غوثیہ

قصیدہ غوثیہ پڑھنے کا آسان اور زود اثر طریقہ یہ ہے کہ کسی کامل سے اجازت سے لے کر نئے چاند کی پہلی جمعرات کو مغرب یا عشاء کی نماز کے بعد شرائط ضروری پاکیزگی بدن و لباس باوضو ہو کر خوشبو لگائے اور دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور ہر رکعت میں بعد فاتحہ گیارہ بار سورۃ اخلاص یعنی قل شریف پڑھے اور سلام پھیر کر دوگانے کا ثواب ارواحِ مقدس حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم احبابِ کبار آل اطہار، چہار یار و پنجتن پاک، دوازدہ امام، چہاردہ معصوم، ہفت ارواح سلطان الفقرا خصوصاً روح پر فتوح حضرت قطب ربانی غوثِ صمدانی، شہباز لامکانی شیخ سیّد عبد القادر جیلانی رح کو بخشے، بعدہ دس بار یہ درودِ پاک پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَوَلَدِہٖ الشَّیْخِ عَبْدُ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اس کے بعد گیارہ بار یہ درودِ پاک پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَمَنْبَعِ الْعِلْمِ وَالْحِلْمِ وَالْحِکَمِ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ ۔

تین بار قصیدہ غوثیہ پڑھے۔ ہر ایک مشکل دینی و دنیاوی کے واسطے اکسیر
کا حکم رکھتا ہے۔ بعدہٗ گیارہ بار اُحضُر و یا مالک الارواح
المقدس والحی الحق نور مطلق مشہود علی الحق شاہ
شیخ سیّد عبد القادر جیلانی شیئاً للہ امددنی باذن اللہ،
امددنی فی سبیل اللہ پڑھ کر کلمہ طیّب کی تین ضربیں دل پر لگائے۔
اور مراقب ہو۔ غوث الثقلین فقیر کی استعداد کے موافق قلبی روحی سِری
یا نوری وجود سے حاضر ہو کر وہم دلیل اور الہام دیں گے۔ ایک مخصوص
خوشبو یا عین العیانی ظاہر ہو کر کار بستہ کی کشائش فرمائیں گے، انشاء اللہ
اگر کوئی فقیر سیّد عبد القادر جیلانی رح کے تصوّر سے قصیدہ غوثیہ کو دم
با دم قلب با قلب، روح با روح، سِر با سِر، نور با نور پڑھے گا۔ الٰہی قوّت
سے سرفراز اور اسرارِ عجیبہ سے با توفیق ہو گا۔ وما توفیقی الا باللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# قصیدہ غوثیہ تصنیف لطیف شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ العزیز

سَقَانِی الْحُبُّ کَاسَاتِ الْوِصَالِ
فَقُلْتُ لِخَمْرَتِی نَحْوِی تَعَالِ

---

عشق الٰہی بھر بھر مینوں وصلوں جام پلائے
پھر کہیا میں اوس خمر نوں میں ول ودڑی آئے

---

یا شاہ جیلاں شیئاً للہ مینوں وصلوں جام پلائیو
الف اللہ چنبے دی بوٹی میرے من وچ مرشد لائیو
بخش پیالے عشقے والے وصل توحید کرائیو
دریا وحدت وچہ غوطہ دے کے نوری رنگ چڑھائیو

---

فائدہ: اول آخر درود پاک پڑھے۔ بار بار تلاوت کرے۔ قلب میں لطیفہ عشق بیدار ہو جسے بجز معشوق قرار نہ ہو۔

سَعَتْ وَمَشَتْ لِنَحْوِیْ فِیْ کُئُوْسٍ
فَهِمْتُ بِسَکْرَتِیْ بَیْنَ الْمَوَالِیْ

---

بھرے پیالے عشق خماروں میں دل ڈورے سارے
اپنی مستی دے رنگ رنگے جگ وچہ فنڈے سارے

---

یا عبدالقادر شیئاً للہ تساں عشق شراب دے والی
بھر بھر جام وصل دے پیون آلی ہور موالی
شاہاں دی منگتی تیری ہوئی آن سوالی
جھولی میری بھر دے مرشد دامن رکھ نہ خالی

فائدہ: اول آخر درود پاک پڑھیں، روزانہ غوث الثقلین کے حضور استمداد کے لیے متوجہ ہوں شراب معرفت کا نشہ نفس کو مغلوب اور قلب کو مخمور کر دے گا۔

فَقُلْتُ لِسَآئِرِ الْاَقْطَابِ لُمُّوْا
بِحَالِیْ وَادْخُلُوْا اَنْتُمْ رِجَالْ

---

پھر کہیا میں قطباں تائیں اٹھو کرو تیاری
حال میرے وچہ داخل ہوکے فوج ہو سرکاری

---

یا قطب الٰہ شیئاً لِلّٰہ تہانوں قطباں دی سرداری
سارے قطب ملازم تیرے لشکر تیرا بھاری
میں دی کو ہجی کملی تیری ڈاہڈی او گنہاری
چاکر تیرے کتیاں دی شالا تو ڑ نبھے ابہہ یاری

فائدہ: بکثرت تلاوت سے قادری نسبت مکمل اور درجات بلند ہوں گے۔

وَهُمُّوْا وَاشْرَبُوْا اَنْتُمْ جُنُوْدِیْ

فَسَاقِی الْقَوْمِ بِالْوَافِیْ مَلَاْلِیْ

---

ہمت نال شراب وصل دی پیوے لشکر سارا

ساقی روز ازل دے مینوں بخشیا جام ہے بھارا

---

یا فضل آلہ شیئاً لِلّٰہ اے ساقی فیض خدا دے

سب ولیاں نوں جس دی مستی مینوں اوہا جام پلا دے

حشر تک نہ جاوے مستی ایسا مست الست بنا دے

ساقی کوثر دے ہتھ شاہا میری بانہہ پھڑا دے

فائدہ : بار بار تلاوت سے معرفتِ الٰہی حاصل ہوتی ہے۔

شَرِبْتُمْ فَضْلَتِیْ مِنْ بَعْدِ سُکْرِیْ
وَلَا نِلْتُمْ عُلُوِّیْ وَاتِّصَالِیْ

---

سانوں شوق شرابوں مستی تساں بچیا پیتا بھائی
اعلیٰ قرب وصال میرے تک پہنچ نہ سکدا کائی

---

یا نور آلہ شیئاً لِلّٰہ تہانوں مستی خاص حضور دی
روز ازل توں لکھاں دی رہیاں پہلوں حصہ نور دی
بچی شراب تساڈی پیون کامل آکے دور دی
مینوں دی اک قطرہ بخشو پاک محمد نور دی

فائدہ: دین و دنیا کے مقامات میں سربلندی کے لیے اس شعر کی تلاوت اکسیر کا حکم رکھتی ہے، اول آخر درود پاک پڑھیں،

مُقَامُکُمُ العُلیٰ جَمْعاً وَّلٰکِنْ
مُقَامِیْ فَوْقَکُمْ مَازَالَ عَالِیْ

تساں سبھناں نے بیشک ذاتوں عالی رتبے پائے
میرا مقام ہے سب توں عالی کوئی نہ اوتھے جائے

یا اَمرًاشیئاً لِلّٰہ تہاڈا رتبہ سب تھیں بھاری
غوث قطب سب اریے اریے عاجز نوری ناری
فیض فضل دا چشمہ ذاتی ہر دم تیرا جاری
دیہہ اک قطرہ نور الٰہوں عرض کرے دکھیاری

فائدہ: یہ شعر پہلے شعر سے ملا کر پڑھا جائے، تو زیادہ مفید ہے۔

اَنَا فِی حَضرَتِ التَّقرِیبِ وَحدِی
یُصَرِّفُنِی وَحَسبِی ذُوالجَلَالِ

---

وحدت دی تقریب دے اندر مینوں سدا حضوری
ہر دم حال ترقی ہووے اللہ دی منظوری

---

یا شاہد آکہ شیئاً للہ تساں وِچ حضور یگانے
عینوں عین کمال جمالوں وحدت دے پیمانے
آون پیون جام توحید دل عاشق مست دیوانے
دیہہ اک جام عشق دا شاہا پہنچاں لامکانے

فائدہ : اس شعر کی بکثرت تلاوت سے توحید حضوری اور رب ذوالجلال کی خاص منظوری حاصل ہوتی ہے۔

أَنَا الْبَازِيُّ أَشْهَبُ كُلِّ شَيْخٍ
وَمَنْ ذَا فِي الرِّجَالِ اُعْطِيَ مِثَالِيْ

---

میں شہباز سفید نورانی پکھی شیخ بہتیرے
دنیا دے اولیاواں اندر کیہڑا مثل ہے میرے

---

یا باز اشہب شیئاً للہ سن غالب شاہ پروازا
عالم قدس دا ہر پنچھی گردا تیری راہ دا
ہر اک ولی ولایت اندر طالب جلوے شاہ دا
میں وی آن سوالی ہویا کرم دی اک نگاہ دا

فائدہ: اس شعر کی تلاوت سے طائر ذکر و فکر بلند پرواز ہو کر فقیر غالب الاولیاء ہو جاتا ہے۔

كَسَانِي خِلعَةً بِطِرَازِ عَزمٍ
وَتَوَّجَنِي بِتِيجَانِ الكَمَالِ

---

رب نے مینوں خلعت بخشی نالے عزت بھاری
تاج کمالی سر تے دھریا دتی حق سرداری

---

یا آیت آلہ شیئاً لِلّٰہ تینوں رب سردار بنایا
خلعت خاص حضوروں بخشی اُتے ذاتی اسم لکھایا
عشق الٰہی چولا رنگیا کلمہ تاج پہنایا
دیہہ صدقہ اس تاج دا شاہا میں منگتا ہو آیا

فائدہ: اس شعر کی بکثرت تلاوت سے دین و دنیا کی جملہ حاجات پوری ہوتی ہیں۔

وَاَطْلَعَنِیْ عَلٰی سِرٍّ قَدِیْمٍ
وَقَلَّدَنِیْ وَاَعْطَانِیْ سُؤَالِیْ

سِرّ قدیموں واقف کیتا مینوں اللہ باری
جو منگاں سو دیوے مینوں میری من دا ساری

یا سر الہ شیئاً للہ تسیں واقف کل اسراراں
یا عبد القادر امر قدیری جگ وچ بین بکاراں
اعظم شانی شان تساڈی جانن لوک ہزاراں
راہ بغداد وچ کھڑی پکاراں لئو تتی دیاں ساراں

فائدہ: اس شعر کی تلاوت سے الانسان سری وانا سرہ، کے راز کا مشاہدہ ہوتا ہے۔ الحدیث، من عرف نفسہ فقد عرف ربہ من عرف نفسہ بالفناء فقد عرفہ بالبقاء،

وَوَلاَّنِی عَلَی الْاَقْطَابِ جَمْعًا
فَحُکْمِیْ نَافِذٌ فِیْ کُلِّ حَالٖ

---

سارے قطباں اتے مینوں رب سردار بنایا
ہر حالے وچہ ہر زمانے میرا حکم چلایا

---

یا امر آلہ شیئاً للہ اے شہباز لاہوت مکانی
تیری مثل نہ کوئی ہویا نہ کوئی تیرا ثانی
اللہ غالب قادر کیتا تیرے نوکر کل روحانی
ملک بقا وچہ داخل کر دے مکے گوڑ کہانی

فائدہ : اس شعر کی بکثرت تلاوت صاحب امر بنا دیتی ہے

فَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فِیْ بِحَارٍ
لَصَارَ الْکُلُّ غَوْرًا فِی الزَّوَالِ

---

جے کر بھاٹھ سمندر تائیں میں ایہہ بھیت بتاواں
خشک ہووے سب پانی اُسدا اُڈے ہوا بن واں

---

یا سِرّ آلہ اشیآ لِلّٰہ سانوں دان کرو سرکاری
وحدت دے دریا دا موتی جیھتے عاشق لاوندے تاری
ھا ھُوتیت ھُو دا جامہ اسم اللّٰہ دی یاری
جس جلوے دی تاب نہ جھلے بھاٹھ سمندر بھاری

---

فائدہ، اِس شعر کی تلاوت صاحب سِرو اسرار بنا دیتی ہے۔

وَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فِیْ جِبَالٍ
لَدُکَّتْ وَاخْتَفَتْ بَیْنَ الرِّمَالِ

جے میں سرّ قدیمی ظاہر کیسے پہاڑ تے کردا
ہیبت نال ہو ٹکڑے ڈھیندا ریت ہو جاندا ڈردا

یا نور مطلق شیئاً للہ تساں عیونؔ عین عیانی
نحنُ اقرب رمز تساڈی جلوہ اعظم شانی
تاج فقر دا خلعت ذاتی فقر و فخر نشانی
راز فقر دا بخشو ذاتی عرض کرے دیوانی

فائدہ : اس شعر کی بکثرت تلاوت سے فقیر میں ہیبت جلالی پیدا ہو کر ہر چیز اس سے خوف کھانے لگتی ہے

لَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فَوْقَ نَارٍ
لَخَمِدَتْ وَانْطَفَتْ مِنْ سِرِّحَالِ

---

نار اتے جے ظاہر آکھاں راز اپنا اک واری
سرد ہو کے نابود ہو جائے اگ بجھے ایہہ ساری

---

یا حقیقت الحق شیئاً للہ تہاڈی بخشش باجھ شماراں
نوری قطرہ رحمت ازلی بخشو لکھ ہزاراں
بارش رحمت ہتھیں بجھ جاون دوزخ دی سب ناراں
میں وی نفس جلائی آئی لئو تتی دیاں ساراں

---

فائدہ: اس شعر کی باتکرار تلاوت سے وجود میں موجود نفسانی و شیطانی آگ سرد ہو جائے گی۔

# وَلَوْ اَلْقَیْتُ سِرِّیْ فَوْقَ مَیْتٍ
# لَقَامَ بِقُدْرَۃِ الْمَوْلٰی تَعَالٰی

سِرّ میرا جے مُردے اتے ظاہر صادر ہووے
حکم خدا تھیں میّت اُس دم زندہ ہو کھلووے

یا ظلّ آلہ تُسیّا للّٰہ تساں مالک بحر و برّ دے
تُم باذنی حکم اللّٰہ تھیں مُردے زندہ کر دے
مالک الرّوحاں لقب تساڈا واقف ذاتی سِرّ دے
میں روحانی مردہ آیا شاہا نظروں رحمت کر دے

فائدہ: بار بار کی تلاوت اور دربارِ غوثیہ سے استمداد کرنے پر ما تزکیہ نفسی،
حیاتِ قلبی، تجلیہ روح و سِرّ ہو کر باطنی وجود زندہ ہو جاتا ہے۔

# وَمَامِنْهَا شُهُوْرٌ اَوْ دُهُوْرٌ
# تَمُرُّ وَتَنْقَضِیْ اِلَّا اَتَالِیْ

---

ہر مہینہ ہر زمانہ جو دنیا وچہ آندا
لے اجازت میتھوں آوے حق سچ آکھ سناندا

---

یا فرمان الا شیئاً لِلّٰہ میں آکھاں نال فخر دے
نوری ، ناری ، خاکی ، آبی سارے تیرے بردے
ذرّے ذرّے ہر شے اوپر اوہ حکومت کردے
نال محمدؐ عربی جیہڑے عہد وفا دا کر دے

---

فائدہ : اس شعر کو دوسرے شعر کے ساتھ ملا کر پڑھنے سے علم لدنی حاصل ہوگا۔

# وَتُخْبِرُنِی بِمَا یَأْتِی وَیَجْرِی
# وَتُعْلِمُنِی فَاَقْصِرْ عَنْ جِدَالٖ

---

جو کجھ ہووے ہوناہووے ہینوں آن تباندے
غیبوں علم الٰہی ہینوں اینویں جاہل جھگڑا پاندے

---

یا شاہد اللہ شہیاً للہ تساں ذاتی شیشہ پایا
ماضی حال تے مستقبل دا جس وچ علم سمایا
ذاتوں غیب نہیں کجھ ہوندا اینویں جاہلاں جھگڑا پایا
قلب منور شیشہ کردے میں منگتا ہو آیا،

---

فائدہ: بار بار کی تلاوت سے علم لدنی حاصل ہوتا ہے۔

مُرِیْدِیْ هِمْ وَطِبْ وَاشْطَحْ وَغَنِّ
وَافْعَلْ مَا تَشَا فَالْاِسْمُ عَالِیْ

خوش توں ہو مریدا میریا تینوں بے پرواہی
جو چاہیں سو کریں ہمیشہ ہیں تیرا اسم راہی

یا غوث الاعظم شیئاً للہ تساں ڈبے بیڑے تارے
چوراں تائیں قطب بنایا لکھاں کدھی چاہڑے
شوہ دریا وچ پہنچو مدد طالب جدوں پکارے
بیڑا آ کپراں وچہ پھسیا میراں کر دے پار اتارے

فائدہ ہر قسم کے استمداد دینی و دنیاوی کے لیے اس شعر کے بعد یا غوث الاعظم شیئاً للہ امددلی فی سبیل اللہ کا وظیفہ بہت مفید ہے۔

# مُرِیْدِیْ لَا تَخَفْ اَللّٰہُ رَبِّیْ
# عَطَائِیْ رِفْعَۃً نِلْتُ الْمَنَالِ

---

سنو مریدو! خوف نہ کریو اللہ میرا ہویا
عالی رتبہ بخشش اُہنوں میرا ہو کھلویا

---

یا مُرشد شیئاً للہ تہانوں بخشش خاص الٰہی آ
مریدی لا تخف اللہ ربی اساں تحتی گل وچہ پائی
لڑ لگیاں دی لاج تسانوں اج خوف رہیا نہ کائی
جیوں عین عطا ہو جاوے قلبوں دُور سیاہی

---

فائدہ: ہر قسم کے خوف و پریشانی میں اس شعر کے ساتھ یا غوث الاعظم امددنی باذن اللہ امددنی فی سبیل اللہ کا وظیفہ کرے، "مریدی لاتخف ہے قول تیرا المدد یا غوث الاعظم المدد

# طُوبٰی لِی فِی السَّمَآوَالْاَرْضِ دُقَّتْ
# وَشَاؤُسُ السَّعَادَةِ قَدْ بَدَالِیْ

---

میری شہرت دے نقارے وجن وچ جہاناں
پوشا پوش کرے خوش بختی اندر زمیں اسماناں

---

یا سخی سلطان شیئاً لِلّٰہ تیرے منگتے کھڑے دوارے
تیری شان دے جھنڈے جھولن لہندے چڑھدے سارے
خوش بختی تے شہرت والے وجن پئے نقارے
نظر کرم دی کریو مرشد اساں باہجھ نصیباں ہارے

---

فائدہ: اس شعر کی بکثرت تلاوت سے ظاہر و باطن میں سربلندی اور کاروبار میں

بِلَادُ اللّٰہِ مُلْکِیْ تَحْتَ حُکْمِیْ
وَوَقْتِیْ قَبْلَ قَلْبِیْ قَدْ صَفَالِیْ

---

اللہ دے ہر شہر دے اندر جاری حکم اساڈا
وقت ازل تھیں پہلے ہویا صافی حال آمادہ

---

یا امر آلہ شیئاً لِلّٰہ تہانوں بخشی رب سرداری
اللّٰہ دے ہر شہر دے اندر حکم تساڈا جارِی
امر تساڈا امر خدادا خاص اللّٰہ دِی یارِی
ذاتی اسم خدادا بخشو فضل کرے رب بارِی

---

فائدہ: تعرف روحانی کے لیے یہ شعر اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔ غوث الاعظم

نَظَرْتُ اِلٰی بِلَادِ اللّٰہِ جَمْعًا
کَخَرْدَلَۃٍ عَلٰی حُکْمِ اتِّصَالِ

---

نظروں ملک اللہ دے ڈٹھے ہر اک خاص و عامی
دانے اُرہوں جتنے سارے کرّے ہور تمامی

---

یا کامل مُرشد شیئاً لِلّٰہ تساں عشقوں وسعت پائی
ہر شے دانے اُرہوں جتنی نظر تسانوں آئی
نظر تساڈی نظرِ خدا دی جانے کل خدائی
اوہا نظر بصیرت بخشو رو رو دیاں دُہائی

---

فائدہ: بار بار کی تلاوت سے کائنات کی حقیقت عیاں ہو جاتی ہے۔

دَرَسْتُ الْعِلْمَ حَتّٰی صِرْتُ قُطْبًا
وَنِلْتُ السَّعْدَ مِنْ مَّوْلَی الْمَوَالِیْ

---

علم دے اتے عمل کمایا تاں میں قطب کہایا
فضل خدا دا شامِل ہویا ہر مطلب نوں پایا

---

یا عالم باللہ شیئاً للہ تساں شرع تھیں سب کجھ پایا
شریعت دی بنیاد دے اتے عشق محل بنایا
فضل خدا ہتیں عمل کماکے قطبی رتبہ پایا
من لدنا رشدا خاطِر اساں وی سیس جھکایا

---

فائدہ اس شعر کی تلاوت سے سعادت ازلی اور علم وعمل کی توفیق حاصل ہوتی ہے۔

رِجَالِیْ فِیْ ھُوَاجِرِھِمْ صِیَامٌ
وَفِیْ ظُلَمِ اللَّیَالِیْ کَاللَّاٰلِیْ

---

دنیا عقبیٰ توں سب صائم میرے طالب جانوں
راتیں چمکن موتیاں وانگوں نوری رنگ پچھانوں

---

یا دائم صائم شیئًا لِلّٰہ طالب تیرے سارے
عقبیٰ دنیا ول نہ ویکھن ذاتوں کرن نظارے
سدا حضوری نور و نوری راتیں چمکن تارے
مینوں وی رنگ نوری بخشو ہو دن پار اتارے

---

فائدہ ، اس شعر کی بکثرت تلاوت سے باطن چمکنے لگتا ہے ۔

وَكُلُّ وَلِيٍّ لَهٗ قَدَمٌ وَّاِنِّیْ
عَلٰی قَدَمِ النَّبِیِّ بَدْرِ الْكَمَالِ

---

ہر اک ولی لہٗ قدمی وچہ بحر توحید دے وڑیا
بدر کمال نبی دے قدمی ہیں ہاں منزل چڑھیا

---

یا نور الٰہ شیئاً لِلّٰہ تہاڈے وچ لاہوت ڈیرے
جام توحید دل بھر بھر پیون جیہڑے طالب تیرے
قدم شریعت عشق محمد ﷺ نور دل نور بسیرے
سدا حضوری ہووے شاہا چاہڑ نبی دے بیڑے

---

فائدہ: اس شعر کی تلاوت سے زبان کن ہو کر اسم اعظم کی قوت حاصل ہوتی ہے قولہ تعالیٰ واذا اراد شیئًا ان یقول لہ کن فیکون ہاجس سے تمام کام ایک ارادہ اور ایک توجہ سے ہی سرانجام ہو جاتے ہیں۔ عِلْمٌ مَنْ عَلِمَ جس نے جانا اسی نے جانا۔

# مُرِیْدِیْ لَاتَخَفْ وَاشِ فَاِنِّیْ
# عَزُوْمٌ قَاتِلٌ عِنْدَ الْقِتَالِ

---

اے مریدا! خوف کریں نہ ظالم تے بدخواہاں
میں ہاں قاتل سیف اللہ دا سر کٹاں بدراہاں

---

یا سیف اللہ شیئاً للہ میں دوتیاں بہت ستایاں
ہو مغلوب حیران دیوانی در شاہاں دے آیاں
اج لشکر چڑھن بغداد توں لُو رو دیاں دھاہاں
عزومٌ قاتلٌ عند القتال مدد قادر سائیاں

---

فائدہ اگر دشمنوں نے تنگ کر رکھا ہو۔ کوئی چارہ نہ ہو تو اس شعر کی تلاوت اور وسیلت سے غوث الثقلین سے استمداد کریں۔ دشمنوں کا قلع قمع ہو جائے گا۔

# اَنَا الْجِیْلِیّ مُحْیُ الدِّیْنِ اِسْمِیْ
# وَاَعْلَامِیْ عَلٰی رَأْسِ الْجِبَالِ

---

محی الدین نام ہے میرا تے خاص جیلاں ٹھکانا
جھنڈے میری شان دے جھولن اوپر فرق پہاڑاں

---

یا محی الدین شیئاً للہ تساں پاک رسول دے پیارے
وارث شان لولاک نبی دے دین دے خاص سہارے
شان تساڈی اللہ جانے کیہہ جانن اوگن ہارے
گندی مندی لڑ لگی دے کریو پار اتارے

---

فائدہ - اس شعر کی تکرار کے ساتھ یا سید یا جیلی یا محی الدین پڑھ کر
استمداد کریں - دین و دنیا میں سربلندی حاصل ہو -

اَنَا الحسنیّ وَالمُخْدَعُ مقامیْ
وَاَقْدامیْ علٰی عُنُقِ الرِّجالِ

---

میں ہاں آل امام حسن دی مخدع خاص مقامی
میرے قدماں ہیٹھاں دھرے گردن ولی تمامی

---

یا سیّدی شیئاً للہ تہاڈا رب نے شان وِدھایا
آل نبی اولادِ علیؑ نور دی پھل حسنینؓ دا جایا
ہر اک ولی ولایت اندر قدمی سیس جھکایا
نازوں قدم دھرو سر میرے اساں ذلت وسیلہ پایا

---

فائدہ ۔ اس شعر کے ساتھ یا عبد القادر شیئاً للہ کا وظیفہ حصول نعمت و ولایت کے لیے اکسیر ہے ۔ تصور میں حضرت شاہ جیلاں کا قدم اپنی گردن پر رکھیں ۔

# وَعَبْدُ الْقَادِرِ الْمَشْهُوْرُ اِسْمِیْ
# وَجَدِّیْ صَاحِبُ الْعَیْنِ الْکَمَالِ

نام مشہور ہے عبدالقادر قادر بے مثالی
نانا پاک محمدؐ سرور صاحب عین کمالی،

یا عبدالقادر شیئاً للہ تہانوں ذاتوں قدرت بھاری
نائب پاک رسول بنایا جانے خلقت ساری
قدرت فیض تیرے دا چشمہ روز حشر تک جاری
الطاف دے حاضر ناظر سائیاں دیہہ دیدار اک واری

فائدہ، حضور پاک کی رحمت خاصہ اور عین الکمالی کی نظر کیمیا حضور غوث الثقلینؒ کے طفیل طلب کریں اور کہیں اغثنی یارسول اللہ یاحیات النبی للہ فریاد رس بحرمت شیخ سید عبدالقادر جیلانی امداد کن امداد کن فی سبیل اللہ

حضور کے گیارہ اسماء جو حل مشکلات کیلئے پڑھے جاتے ہیں۔

قصیدہ کے اول آخر پڑھیں۔

(۱) یا سید محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ امر اللہ

(۲) یا شیخ محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ فضل اللہ

(۳) یا ولی محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ امان اللہ

(۴) یا مسکین محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ نور اللہ

(۵) یا غوث محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ قطب اللہ

(۶) یا سلطان محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ سیف اللہ

(۷) یا خواجہ محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ فرمان اللہ

(۸) یا مخدوم محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ برہان اللہ

(۹) یا درویش محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ آیت اللہ

(۱۰) یا بادشاہ محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ غوث اللہ

(۱۱) یا فقیر محی الدین حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانیؒ شاہد اللہ

ہو الحمید

۱۶ ۵ ۷۰ء تحریر

شاہنشہ ارض و سما بلغ العلیٰ بکمالہ

وصفِ رخِ او والضحیٰ کشف الدجیٰ بجمالہ

قرآن باخلاقش گواہ حسنت جمیع خصالہ

صدقاً یقیناً ارتضیٰ صلوا علیہ وآلہ

کتبہ راقم در مدح قلم نامدار
خورشید گوہر قلم سلطانی
بہ حکم جناب چوہدری الطاف حسین صاحب
قادری نوری سلطانی

برائے قصیدہ غوثیہ

# اختتامیہ

بحمد اللہ قصیدہ غوثیہ شریف اختتام کو پہنچا۔ اللہ تعالیٰ بطفیل غوث الثقلین وقصیدہ ہذا اللہ محمد کا نور عطا فرمائے اور حضرات جنہوں نے اس رسالہ کی طباعت میں حصّہ لیا کو دین و دنیا کی نعمتوں کے خزانے عطا فرمائے۔

خصوصی دعائیں وشکریہ حضرات فقیر سلطان احمد، ریاض احمد پرویز احمد اور آفتاب احمد قادری سروری سلطانی جنہوں نے اس کی تکمیل کے لیے تگ و دو کی۔ نظر ثانی کے لیے فقیر صابر حسین قادری سروری سلطانی اور کتابت کے لیے جناب خورشید عالم گوہر قلم کا خصوصی شکریہ، اللہ رب العزت جزا دے۔ ہدیہ قصیدہ غوثیہ بحضور جناب غوث الثقلین بصد عجز و نیاز پیش ہے۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف

خاکپائے فقراء، فقیر الطاف حسین ایم اے ایل ایل بی
قادری سروری سلطانی،

